عرض کی جی ہاں کئی سوار آرہے ہیں فرمایا اب مجھے قبلہ رو بٹھا دو جب بٹھا دیئے گئے تو یہ الفاظ

کہے بسم اللہ و باللہ و علی ملۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

اور یہ جملہ ختم ہوتے ہی روح پاک عالم علوی کی طرف پرواز کرگئی اور انتقال ہوگیا صاحبزادی

اوس جماعت کی طرف گئیں اور اونسے کہا کہ خدا آپ لوگوں پر رحم کرے ابوذر کی تجہیز و تکفین

کر دیجئے کہا وہ کہاں ہیں اشارہ سے تبلا دیا اونھوں نے کہا الحمد للہ خدائے تعالی نے ہمیں

یہ کرامت بخشی کہ ہم اونکی نماز میں شریک ہوگئے۔ اوس جماعت میں عبداللہ بن مسعود وغیرہ

کئی صلحاء تھے ابن مسعودؓ نے رو کر کہا کہ سچ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ یموت

وحدہ و یبعث وحدہ یعنے ابوذر تنہا مرینگے اور تنہا اوٹھیں گے پھر غسل دیکر اونکو کفن دیا

اور نماز پڑھی اور دفن کرکے جب جانے لگے تو صاحبزادی نے فرمایا کہ انھوں نے آپکو قسم دی ہے

کہ یہاں کھانا کھا کر جائیں چنانچہ کھانا بھی تیار ہے انھوں نے خوشی سے قبول کیا اور بعد فراغت

روانہ ہوئے۔

کلام علی کرم اللہ وجہہ کی شجاعت میں تھا اور واقعہ مذکورہ سے ثابت ہوگیا کہ چھوٹے چھوٹے

اجتہادی امور میں بھی آپ پر خلیفۂ وقت کا رعب نہیں ہوتا تھا اور سلطنت کے مقابل ہوجاتے تھے۔

ناسخ التواریخ صفحہ (۱۸۴) میں لکھا ہے کہ جنگ صفین میں صرف ایک رات جو اپنے

ہاتھ سے لشکر شام کو علی کرم اللہ وجہہ نے قتل کیا بروایت سمعانی معاویہ رضی اللہ عنہ کے

قول سے ثابت ہے کہ وہ نوسو سے ۹۰۰ زیادہ آدمی تھے۔

اب خیال کیجئے کہ نوسو آدمی کم نہیں ہوتے اگر بلا مزاحمت اتنے آدمیونکو کوئی شخص باندھکر

قتل کرے تو بھی اوس کا ہاتھ یاری ند یگا۔ پھر عین معرکۂ جنگ میں اور وہ بھی ایسے وقت

کہ ایک فوج جرار کا مقابلہ ہو جسمیں سے ہر شخص کا یہ خیال کہ اگر آپکو مارلے تو فیصلہ ہوجائے

اور ہر طرف سے شمشیر و تیر کا مینھ برس رہا ہو ایسی حالت میں اپنے آپ کو بچا کر اتنے لوگوں کو قتل کرنا کیا سوائے اسد اللہ الغالب کے دوسرے سے ممکن ہے؟ ہرگز نہیں۔ اسمیں کوئی شبہ نہیں کہ حضرت آیۃ من آیات اللہ تھے۔

مواہب لدنیہ اور اوسکی شرح زرقانی میں یہ روایت منقول ہے کہ علی کرم اللہ وجہہ نے جنگ خیبر میں قلعہ کا دروازہ اکھاڑ کر اوس سے سپر کا کام لیا وہ دروازہ اتنا سنگین تھا کہ ستر آدمیوں نے بڑی مشقت سے اوسکو حرکت دی۔ دیکھئے قلعہ کا دروازہ اتنا بڑا کہ ستر آدمیوں سے ہل نہ سکے وہ بھی پڑا ہوا نہیں بلکہ اپنی جگہ پر منصوب اوسکو اکھاڑ کر بسہر بنانا کیا معمولی طاقت انسانی کا کام ہے؟ ہرگز نہیں۔

ناسخ التواریخ میں لکھا ہے کہ معاویہ رضی اللہ عنہ مقام رفیع میں لب فرات اپنے لشکر میں بیٹھے تھے کہ علی کرم اللہ وجہہ کا لشکر پہونچا۔ معاویہؓ نے عمرو بن العاصؓ سے کہا کہ دیکھو ابو الحسن کا لشکر نہایت آراستہ و پیراستہ چلا آرہا ہے۔ عمرو بن العاصؓ نے کہا اے معاویہ! اب آمادہ جنگ ہو جاو سخت مصیبت کا سامنا ہے تم نہیں جانتے کہ علی بن ابی طالب کیسے شخص ہیں خدا کی قسم اگر تمام لشکر شام ایک دل ہو کر اونکا مقابلہ کرے اور وہ تن تنہا ہوں تو بھی اونکو کچھ خوف نہو گا اور بلا خوف و ہراس وہ سب سے لڑینگے اور فتح پائیں گے۔ معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا یہ درست ہے مگر آدمی کو چاہئے ہمت نہ ہارے۔ دیکھئے دشمن جب آپکی اسقدر شجاعت مان گئے ہوں تو فی نفسہ کیا حال ہوگا۔ نہج البلاغہ صفحہ (۵۴) میں علی کرم اللہ وجہہ کا قول نقل کیا ہے واللہ لو تظاہرت العرب علی قتالی لما ولیت عنہا یعنے خدا کی قسم اگر تمام عرب ایک دوسرے کی مدد کر کے مجھ سے جنگ کرنا چاہیں تو میں ہرگز اونسے منہ نہ موڑونگا انتہیٰ۔ اب کہئے کیا اس شجاعت کا یہ لازمہ ہو سکتا ہے کہ کوئی اپنا حق شرعی چھین لے اور

دیکھتے رہ جائیں؟ یا اپنی صاحبزادی کو معاذ اللہ کوئی غصب کرلے اور دم نہ مار سکیں۔ غرضکہ
آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ ہی سے آپکی معرکہ آرائیاں اور کارہائے نمایاں اس درجہ
تک پہونچ گئے تھے کہ آپکی شجاعت شہرۂ آفاق تھی۔ اب کہئے کیا ایسے شجیع اور زورآور اسقدر
نعوذ باللہ بزدل ہوئے ہونگے؟ کہ معاذ اللہ عمر رضی اللہ کی اوس ناشایستہ حرکت سے کچھ
جنبش نہ ہوئی ہوگی؟ اور کیا امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے یہ اقرار کرلیا ہوگا کہ ہمارے
خاندان کی ......... کا معاذ اللہ یہ پہلا غصب تھا؟ جس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ اوسکے
بعد معاذ اللہ اس فعل شنیع کا سلسلہ قایم ہوگیا اور کئی ....... معاذ اللہ غصب ہوئے۔
انصاف کی بات یہ ہے کہ جس شخص کی نظر کتب تواریخ میں اہل بیت کرام کے حالات پر پڑی ہو
وہ کبھی ان روایتوں کو صحیح نہیں سمجھ سکتا گو کسی مذہب وملت کا آدمی ہو میری دانست
میں اس قسم کی روایتوں کا موجد اور باعث عبداللہ بن سبا معلوم ہوتا ہے جسکی بے دینی
اور فتنہ انگیزی اور الحاد و زندقہ حضرات شیعہ اور اہل سنت کے نزدیک مسلم ہے۔

ناسخ التواریخ کی جلد سوم صفحہ (۶۱۶) میں لکھا ہے کہ علی علیہ السلام جب معجزہ ظاہر کرنے
اور غیب کی خبر دینے لگے تو ایک کوتاہ نظر جماعت اونکی الوہیت کی قائل ہوگئی۔ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم نے پیشتر ہی یہ خبر دی تھی کہ یہلک فیک محب غال ومبغض
غال یعنے فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ اے علی! تم سے جو حد سے زیادہ محبت رکھے گا
وہ بھی ہلاک ہوگا اور جو حد سے زیادہ عداوت رکھے گا وہ بھی ہلاک ہوگا اور امیر المومنین
علیہ السلام بھی فرمایا کرتے تھے کہ یہلک فی رجلان محب مبطر یضعنی غیر موضعی
ویمدحنی بما لیس فی ومبغض مفتر یرمینی بما انا منہ بری یعنے میری
وجہ سے دو قسم کے لوگ ہلاک ہونگے ایک وہ دوست جو حق بات قبول نکرے اور جس مقام

میں میں نہیں ہوں اوسمیں مجھے قائم کرے اور جو باتیں مجھ میں نہیں ہیں وہ میری مدح میں بیان کرے
دوسرا بغض رکھنے والا مفتری جو ایسے الزام مجھ پر لگائے جن سے میں بری ہوں امیر المومنین
علیہ السلام جب قتل خوارج سے فارغ ہو کر واپس آرہے تھے تو ایک جماعت کو دیکھا کہ ماہ
رمضان میں کھانے پینے میں مشغول ہیں اونسے پوچھا کیا تم مسافر ہو؟ یا بیمار؟ کہا دونوں
نہیں فرمایا اگر اہل کتاب سے ہو تو جزیہ دیکر ان مواخذوں سے چھوٹ جاؤ کہا ہم اہل کتاب
نہیں ہیں عبداللہ بن سبا جو فرقہ غالیان شیعہ کا پہلا شخص ہے اوس نے کہا کہ انت انت
یعنے آپ آپ ہی ہو یعنے ہم جانتے ہیں کہ آپ کیا اور ہی ہو مطلب یہ کہ آپ خدا ہو امیر المومنین
علیہ السلام عملی طور پر اپنی عبودیت ثابت کرنیکے لئے سواری سے اوترے اور زمین پر سجدہ کیا
پھر فرمایا اے کم بختو! میں بھی خدا کا ایک بندہ ہوں خدا سے ڈرو اور تجدید اسلام کرو اون لوگو
نے انکار کیا پھر آپنے یہی فرمایا مگر اونھوں نے قبول نہ کیا آخر آپ سوار ہوے اور حکم دیا کہ
اونکی مشکیاں باندھکر مقام تک لے چلیں جب منزل کو پہونچے تو فرمایا نزدیک نزدیک دو
گڑھے کھودے جائیں ایک کھلا ہوا دوسرا بند اور دونوں کے بیچ میں راستہ رہے پھر جو گڑھا
بند تھا اوسمیں اوس جماعت کو داخل کر کے بازو کے گڑھے میں لکڑیاں سلگائیں جس کا دھواں
اوس گڑھے میں بھر گیا مگر اس عذاب کا اون پر کچھ اثر نہوا اور باوجودیکہ بار بار اونکو کہا جاتا
تھا کہ توبہ کر لو تو تمھیں چھوڑ دیتے ہیں مگر انھوں نے اوس پر کچھ توجہ نہ کی یہانتک کہ جب آگ
کی حرارت سخت ہوئی اور موت اونکی آنکھوں میں پھر گئی تو اوسوقت امیر المومنین سے خطاب
کر کے کہا کہ اب ہمیں یقینی طور پر ظاہر ہو گیا کہ آپ اللہ ہو کیونکہ آپکے چچیرے بھائی جن کو آپنے
نبی بنا کر بھیجا تھا اونھوں نے کہا ہے کہ سوائے رب النار کے یعنے اللہ کے کوئی دوسرا آگ
سے عذاب نہ دے اور جب آپ آگ سے عذاب کر رہے ہیں تو ثابت ہو گیا کہ آپ اللہ ہو

الوہیت علیؑ، احراق قائلین

اور یہی کہتے ہوے جلکر خاک سیاہ ہو گئے لیکن ابن عباس رضی اللہ عنہ اور ایک جماعت نے
عبداللہ بن سبا کی سفارش کی کہ وہ اپنے کئے پر نادم ہو گیا ہے معاف کر دیا جائے آپنے انکی سفارش
اس شرط پر قبول کی کہ وہ کوفہ میں نرہے بلکہ مدائن کو چلا جائے چنانچہ وہ چلا گیا اور مدائن ہی میں تھا
جب امیر المومنین علیہ السلام شہید ہوے تو اپنے اعتقادات کو ظاہر کرنا شروع کیا اور لوگ اوسکی
پیروی کرنے لگے چنانچہ امیر المومنین علیہ السلام کی شہادت کے بعد کہا کہ خدا کی قسم اگر ستر تھیلیوں
میں علی علیہ السلام کا دماغ لاؤگے تو بھی ہم یقین نہ کرینگے کہ وہ مرگئے وہ ہرگز نہ مرینگے جبتک کہ
عرب کو ایک لکڑی سے نہ ہانکیں گے انتہی ملخصاً۔

اس سے ثابت ہے کہ اوس جماعت کا سرغنہ اور مقتدا عبداللہ بن سبا تھا جو آگے بڑھکر
علی کرم اللہ وجہہ سے ہمکلام ہوا اور چند لوگوں کو اس غرض سے قتل کرا دیا کہ عوام الناس مسلمانوں
کے نزدیک آپکی الوہیت صرف اس دلیل سے مسلم ہوجائے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جانداروں
آگ میں جلانے سے منع فرمایا تھا کیونکہ دوزخ میں جلاکر عذاب دینا صرف خدا تعالی ہی کا کام ہے
کیا کوئی کہ سکتا ہے کہ صرف اس دلیل سے کسی کی الوہیت ثابت ہوجائیگی ہ مگر اوس نے دیکھا کہ
جب اتنے لوگ (جنکی تعداد ستر تھی جیسا کہ بحار الانوار صـ ۲۸۳ میں لکھا ہے) حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی
محبت کا اظہار کرکے جرم عشق میں مارے جائینگے اور موت بھی کیسی ہ جو بحسب حدیث الوہیت
پر دلیل بنائی گئی تو یہ واقعہ بغیر اثر کئے نہ رہے گا۔ چونکہ طبائع مختلف ہوتے ہیں بعضے سادہ لوح تو
آپکی الوہیت ہی کے قائل ہوجائینگے اور بعض یہ سمجھ جائینگے کہ انھوں نے فرط محبت سے خدا
کہدیا اقلاً نبوت میں تو ضرور شریک ہونگے جیسے ہارون علیہ السلام موسی علیہ السلام کی نبوت
میں شریک تھے اور بعضے اس افراط کو بھی پسند نہ کرینگے تو اسکے تو ضرور قائل ہونگے کہ آپ وصی
ہونے کی وجہ سے خلیفہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ضرور تھے۔ غرضکہ یہ شخص بڑا ہی ہوشیار تھا

ابن سبا کی حکمت عملی اثبات الوہیت میں

جن امور کو پیش نظر رکھا تھا ویسا ہی ظہور ہوا چنانچہ بحار الانوار میں قائلین الوہیت علی
کرم اللہ وجہہ کے قتل و احراق کا واقعہ بیان کرکے لکھا ہے ثم احیا ذالک رجل اسمہ
محمد بن نصیر النمیری البصری ان اللہ لم یظہر الا فی ھذا العصر و انہ
علی وحدہ فالشرذمۃ النصیریۃ ینتمون الیہ وھم قوم اباحیۃ ترکوا
العبادات والشرعیات واستحلوا المنھیات والمحرمات ومن مقالتہم
ان الیہود علی الحق ولسنا منھم والنصاری علی الحق ولسنا منھم
یعنے فرقہ نصیریہ جو محمد بن نصیر کی طرف منسوب ہے وہ قائل ہے کہ اللہ تعالی اس زمانہ میں ظاہر ہوا
اور علی اللہ تھے اون لوگوں نے عبادت اور شریعت کو بالکل ترک کر دیا اور تمام محرمات اور
منہیات کو حلال کر دیا انکا قول ہے کہ یہود و نصاری سب حق پر ہیں مگر ہم وہ لوگ نہیں انتہی۔

اس فرقہ نے بھی ابن سبا کی تقلید کی کیونکہ ابھی معلوم ہوا کہ جو لوگ آپکی الوہیت کے
قائل تھے جنکو آپنے قتل کیا وہ رمضان میں علانیہ کھاتے پیتے تھے۔

ابن سبا ظاہراً مسلمان تو ہو گیا تھا مگر اوسکو مسلمان ہرگز نہیں کہہ سکتے یقیناً وہ یہودی اور
منافق تھا کیونکہ کوئی مسلمان یہ نہیں کہہ سکتا کہ علی رضی اللہ عنہ خدا تھے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم
کو آپنے نبی بنا کر بھیجا تھا جسکے وہ اور اوسکے کمیٹی کے لوگ قائل تھے۔ بحار الانوار صفحہ (۳۴۵)
میں بسند یہ روایت کیا ہے عن عبد اللہ بن سنان عن ابیہ عن ابی جعفر علیہ السلام
ان عبد اللہ بن سبا کان یدعی النبوۃ و یزعم ان امیر المومنین علیہ السلام
ھو اللہ تعالی عن ذلک یعنے ابو جعفر علیہ السلام فرماتے ہیں کہ عبد اللہ بن سبا نبوت کا
دعوی کرتا تھا اور کہتا تھا کہ امیر المومنین علی علیہ السلام اللہ ہیں تعالی اللہ عن ذالک علواً کبیراً
اور بحار الانوار صفحہ (۳۴۵) میں یہ روایت بھی ہے عن ابان بن عثمان قال سمعت

اباعبداللہ علیہ السلام یقول لعن اللہ عبد اللہ بن سبا ادعی الربوبیۃ فی امیر المومنین یعنے ابان بن عثمان کہتے ہیں کہ ابو عبد اللہ امام حسین علیہ السلام سے میں نے سنا ہے جو فرماتے تھے کہ خدا عبد اللہ بن سبا پر لعنت کرے کہ امیر المومنین علیہ السلام کی ربوبیت کا قائل تھا۔

الحاصل کتب شیعہ سے بھی ثابت ہے کہ عبد اللہ بن سبا یہودی تھا اور اہل بیت رضوان اللہ علیہم اجمعین نے اوس پر لعنت کی ہے اور علی کرم اللہ وجہہ نے اوسکو جلانے کا حکم دیا تھا کیونکہ اگر تھوڑی محبت بھی اوسکو ہوتی تو وہ قابل لعنت نہ ہوتا بلکہ بمقتضائے احادیث محبت اہل بیت مرحوم اور محبوب ہوتا۔ اب آپ سمجھ سکتے ہیں کہ جو دشمن دوستی کے پیرایہ میں ظاہر ہوتا ہے وہ کس قدر فتنہ انگیز اور قابو جو ہوتا ہے اور بدنامی کے کیسے کیسے تدابیر سوچتا ہے؟ اسی دشمنی کا یہ اثر تھا کہ اس قسم کے روایتیں تراشیں جنہیں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی نسبت یہ الزام قائم کردیا کہ خلیفۂ وقت نے زبردستی آپ کی صاحبزادی کو نعوذ باللہ چھین لیا اور غصب کیا اور آپ منہ دیکھتے رہ گئے۔ کیا کوئی مسلمان اوس زمانہ میں یہ الزام اسد اللہ الغالب پر لگا سکتا تھا؟ معاذ اللہ حضرت تو کیا حضرت کے غلام از خود رفتہ ہوکر معلوم نہیں اوسکا کیا انجام کرتے؟ اس سے ثابت ہے کہ اس قسم کی روایتیں آپ کی وفات کے بعد کی بنائی ہوئی ہیں اوس یہودی کو نہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی محبت سے کام تھا نہ عداوت سے بلکہ اوسکی اصل دشمنی یہودیت کی وجہ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور دین اسلام کے ساتھ تھی۔ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی محبت کو شکار کی ٹٹی بنا کر مختلف طریقوں سے عداوت کا اظہار کیا دیکھئے باوجودیکہ ابن سبا کا یہودی اور ملعون ہونا خود حضرات شیعہ کی تصریحات سے ثابت ہے مگر اوس زمانہ کے بعض بھولے مسلمان اوسکے دام میں آگئے چنانچہ ناسخ التواریخ سے

ابھی معلوم ہوا کہ علی کرم اللہ وجہہ کی شہادت کے بعد اوس نے اپنے عقیدہ کو ظاہر کرنا شروع کیا اور لوگ اوسکی پیروی کرنے لگے خدا ایسے لوگوں سے محفوظ رکھے کہ اچھوں کے لباس میں آکر مکر پھیلاتے ہیں اور مسلمانوں کے دین و دنیا کو غارت کرتے ہیں مولانا روم رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں شعر

| اے بسا ابلیس آدم روئے ہست | پس بہر دستے نباید داد دست |
|---|---|

نہج البلاغۃ جلد دوم صفحہ (۱۸) میں علی کرم اللہ وجہہ کا قول نقل کیا ہے قال لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انی لا اخاف علی امتی مومنا ولا مشرکا اما المومن فیمنعہ اللہ بایمانہ واما المشرک فیتمعہ اللہ بشرکہ ولکنی اخاف علیکم کل منافق الجنان عالم اللسان یقول ما تعرفون ویفعل ما تنکرون یعنے علی کرم اللہ وجہہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا کہ مجھے اپنی امت پر کسی مومن اور مشرک سے خوف نہیں ہے اسلئے کہ مومن کو اوس کے ایمان کی وجہ سے خدا تعالی گمراہ کرنے سے روکدیگا اور مشرک کے فساد کو اوسکی شرک کی وجہ سے اکھیڑ دیگا کیونکہ لوگ جب جان لیں گے کہ وہ مشرک ہے تو وہ اوسکے دام میں نہ آئیں گے لیکن اے مسلمانو! مجھے خوف ہے تو ایسے لوگوں سے ہے جن کے دل میں نفاق ہو یعنے منافق ہوں اور زبان سے ایسے علم کی باتیں کہیں جو تم جانتے ہو اور کام ایسے کریں جو تم جانتے نہیں انتہی۔ خاص علی کرم اللہ وجہہ سے یہ ارشاد فرمانے کی وجہ یہی معلوم ہوتی ہے کہ ابن سبا کے طرف اشارہ مقصود تھا کیونکہ اوس کا یہی حال تھا کہ اہل بیت کی محبت ظاہر کرکے وہ کام کر رہا تھا کہ مسلمانوں کو گمراہ اور دین کو تباہ کرے جس طرح پولس صاحب یہودی نے تقدس ظاہر کرکے عیسی علیہ السلام کے دین میں تفرقہ ڈالا جسکا تھوڑا سا حال لکھا جاتا ہے۔

علامہ خیر الدین افندی آلوسی نے الجواب الفسیح میں اسلامی و نصاری کے تواریخ سے
نقل کیا ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام کے رفع کے بعد جب عیسائیوں کی حقانی پر اثر تقریریں یہود کے
دلوں کو اپنی طرف مائل کرنے لگیں اور یہودی جوق جوق عیسوی دین قبول کرنے لگے تو پولس صاحب
جو یہود کا بادشاہ تھا کل عیسائیوں کو شام کے ملک سے خارج کردیا مگر جب دیکھا کہ اس سے
بھی کچھ فائدہ نہوا اور عیسویت ویسی ہی ترقی پذیر ہے تو مجبور ہوکر اراکین دولت سے کہا کہ
یہ فتنہ روز افزوں ترقی کر رہا ہے اور اوسکے فرو ہونے کی کوئی تدبیر نہیں بنتی۔ اب میں ایک
رائے سوچا ہوں خواہ وہ اچھی ہو یا بری تم میری موافقت کرو اونھوں نے قبول کیا اور
اوس نے معاہدہ لیکر سلطنت سے علیحدہ ہو عیسائیوں کا لباس پہن اونمیں چلا گیا۔
انھوں نے اس حالت میں اوسکو دیکھتے ہی خدا کا شکریہ ادا کیا اور بہت کچھ آؤ بھگت کی
اوس نے کہا کہ اکابر قوم کو جلد جمع کرو میں کچھ اونسے کہنا چاہتا ہوں سب فوراً جمع ہوگئے
اوسوقت اوس نے یہ تقریر کی کہ جب تم لوگوں کو میں نے شام سے نکالدیا تو مسیح نے مجھ پر لعنت کی
اور میری سماعت۔ بصارت اور عقل سب چھین لی جس سے میں اندھا۔ بہرا اور دیوانہ ہوگیا
اس حالت میں مجھے تنبہ اور یقین ہوا کہ بیشک سچا دین وہی ہے جس پر تم ہو۔ اب میں
بفضلہ تعالی اپنے باطل دین اور دنیائے فانی کی سلطنت کو چھوڑ کر تمھاری رفاقت اور
فقر و فاقہ کو سعادت ابدی جانتا ہوں اور عہد کرلیا ہوں کہ بقیہ عمر توریت کی تعلیم اور
اہل حق کی صحبت میں بسر کروں۔ آپ صاحبوں سے میری اسقدر خواہش ہے کہ ایک چھوٹا سا
گھر بنا دو جسمیں میں عبادت کیا کروں اور اسمیں بجائے بستر راکھ بچھا دو۔ میں نہیں چاہتا
کہ عمر دو روزہ میں کسی قسم کی آسائش حاصل کروں یہ کہکر توریت کی تلاوت اور اوسکی تعلیم
میں مشغول ہوگیا۔

یہ امر پوشیدہ نہیں کہ اگر کسی بستی کا زمیندار ایسے حقانی پرجوش الہامی کلمات کہے اور حالت موجودہ بھی کسیقدر اوسکی تصدیق کرتی ہو تو طبیعتوں میں ایک غیر معمولی جوش پیدا ہو جاتا ہے چہ جائیکہ بادشاہ وقت سلطنت ترک کرکے زمرۂ فقرا میں داخل ہو جائے اور منشار اوسکا ایک زبردست الہام بیان کرے جس نے تخت و تاج شاہی سے لباس فقر و بستر خاک پر قانع کردیا اور حالت موجودہ بھی از سرتاپا اوسکی تصدیق کر رہی ہو تو پھر اوس زمرۂ فقرا میں کس کا دل ایسا ہوگا کہ جان و مال او سپر فدا کرنے پر آمادہ نہو غرضکہ عبادت خانہ فوراً تیار ہوگیا اور اوسمیں اوس نے عزلت اختیار کی دوسرے روز جب سب معتقدین جمع ہوے تو دروازہ کھلا اور نہایت شان و شوکت سے برآمد ہوئے آنکھوں میں خمار لب پر آہ سرد۔ آنکھیں ڈبڈبائی ہوئی۔ حالت مستانہ اور نہایت پرجوش لہجہ میں تقریر شروع کی۔ اثنائے تقریر میں کہا کہ ایک بات میرے خیال میں آتی ہے اگر مناسب سمجھو تو قبول کرو سب ہمہ تن گوش ہوگئے۔ کیا جتنی جہان کو روشن کرنیوالی چیزیں عالم غیب سے آتی ہیں وہ اللہ کے حکم سے آتی ہیں کیا یہ بات سچ ہے؟ سب نے کہا جی ہاں یقیناً سچ ہے کہا میں صبح و شام دیکھتا ہوں کہ آفتاب ماہتاب وغیرہ نجوم و کواکب سب مشرق کی طرف سے نکلتے ہیں اس لئے میری رائے میں قبلہ بنانیکے۔ لئے مشرق سے بہتر کوئی سمت نہیں۔ نماز اسی طرف پڑھنی چاہئے سب نے بطیب خاطر آمنا و صدقنا کہکر بیت المقدس کو خیرباد کہدیا جو تمام انبیا کا قبلہ تھا جب نہایت آسانی سے یہ مرحلہ طے ہوگیا تو پھر عبادت خانہ میں تشریف لیگئے اور دو روز تک خلوت ہی میں تشریف رکھے تاکہ عشاق دیدار کی آتش شوق خوب مشتعل ہو سب معتقدین کو سخت تشویش ہوئی اور تیسرے روز جب اونکا ہجوم ہوا تو برآمد ہوکر نئے نئے افادات و تحقیقات شروع کئے اثنائے تقریر میں بعد تمہید فرمایا کہ مجھے ایک اور بات سوجھی ہے سب تحقیق جدید

سننے کے تو پہلے ہی سے مشتاق تھے یہ مژدہ سُن کر سنبھل بیٹھے اور ہمہ تن گوش ہوگئے فرمایا کیا یہ بات سچ ہے کہ جب کوئی معزز شخص کسی معمولی آدمی کے پاس ہدیہ بھیجے اور وہ قبول نکرے تو اوسکی کسرشان ہوتی ہے؟ سب نے کہا بیشک نہایت درجہ کی کسرشان ہے۔ کہا جتنی چیزیں زمین و آسمان میں ہیں خدا تعالی نے سب تمھارے ہی لئے بنائی ہیں ایسے ہدیہ کو رد کر دینا یعنے بعض اشیار کو حرام سمجھنا کیسی گستاخی ہے عقیدہ تمندی یہی ہے کہ جتنے چھوٹے بڑے حیوانات ہیں سب کو شوق سے کھانا چاہئے سب نے آمنا و صدقنا کہکر نہایت خوشی سے وہ بھی قبول کرلیا۔ جب اسمیں بھی کامیابی ہوگئی تو اُن مریدان راسخ الاعتقاد حق پسند کی تحسین و آفریں کرکے رونق افروز خلوت سرائے خاص ہوئے اور تین دن تک وہیں رہے جس سے عقیدت مندوں کو سخت پریشانی اور ملاقات کا نہایت شوق ہوا چوتھے روز دروازہ کھولکر مشتاقان دیدار کو تسلی دی اور پھر پوچھا کیا تم نے سنا ہے کہ کوئی آدمی مادرزاد اندھے کو بینا اور ابرص کو چنگا اور مُردوں کو زندہ کیا ہے؟ لوگوں نے کہا یہ ممکن نہیں۔ کہا دیکھو مسیح یہ سب کام کرتے تھے اس لئے میں تو یہی کہونگا کہ مسیح آدمی نتھا خود اللہ تعالی تھا جو چند روز تم لوگوں میں ظاہر ہوکر چھپ گیا یہ سنتے ہی خوش اعتقادوں کے نعرے آمنا و صدقنا کے ہر طرف سے بلند ہوے اور سوائے معدودے چند کے سب نے بالاتفاق کہدیا کہ بیشک مسیح آدمی نہ تھا۔ غرض تین ہی معرکوں میں اوس نے میدان مار لیا اور سب کو خسر الدنیا والآخرہ کا مصداق بناکر ایک نئی سلطنت اور مذہب قایم کرلیا۔

یہ حیرت کا مقام ہے کہ اون سادہ لوحوں نے یہ بھی نہ پوچھا کہ حضرت آپ کو عیسائی ہونے کا دعوے ہے پھر یہ مخالف باتیں کیسی؟ آخر ہم بھی اپنے نبی کے کلام اور اونکے طریقے واقف ہیں کبھی اس قسم کی بات اون سے نہیں سنی اور اگر یہ الہامات ہیں تو جس نبی کے

امتی ہونیکا دعوے ہے اوسکے طریقہ کے مخالف الہام کیسے؟ بہرحال جدت پسند طبائع حسن ظن کرکے اوسکے مکر و تزویر کے دام میں پھنس گئے۔ مگر ایک شخص کامل الایمان جسکا شمار اون لوگوں میں تھا جن کو اس زمانہ کی اصطلاح میں لکیر کے فقیر کہا کرتے ہیں اٹھ کھڑا ہوا اور سب کو مخاطب کرکے کہا تم پر خدا کی مار اتنا بھی نہیں سمجھتے کہ یہ کمبخت تمہارا دین بگاڑنے کو آیا ہے ہم نے خود مسیح علیہ السلام کو دیکھا ہے کبھی اون سے اس قسم کی باتیں نہیں سنیں مگر ایک شخص کا کہنا نقارخانہ میں طوطی کی آواز تھی کسی نے نہ سنا آخر وہ بزرگ اپنے چند رفقاء کو لیکر علیحدہ ہو گئے۔

کتب تواریخ سے ثابت ہے کہ کوئی زمانہ ایسا نہ گذرا ہوگا جو ایسے لوگوں سے خالی ہو اسی زمانہ کو دیکھ لیجئے کہ کیسے کیسے مذاہب لوگ ایجاد کرتے جاتے ہیں۔ اکثر سنا جاتا ہے کہ بعض متصوفہ اپنے خاص مریدوں کو تعلیم دیتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم بشر اور خدا کے بندے نہ تھے بلکہ خود خدائے تعالیٰ حضرت کی شکل میں آیا تھا اسوجہ سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو عبدہ و رسولہ کہنا کسر شان نبوی ہے۔ اگر یہ بات صحیح ہے تو ان حضرات نے بھی وہی کیا جو پولس صاحب نے کیا تھا۔ اور کہتے ہیں کہ بزرگان دین ہمہ اوست کے قائل ہیں اسلئے نماز و روزہ وغیرہ عبادات سب فضول ہیں۔ اگر یہ صحیح ہے تو یہ حضرات پولس صاحب سے بھی فائق نکلے اسلئے کہ اونہوں نے صرف قبلہ کو بدلا تھا یہاں تو سرے سے عبادت ہی ساقط ہے اسلئے قبلہ بدلنے کی ضرورت ہی نہ رہی یہ کوئی نہیں پوچھتا کہ حضرت سارا عالم خدائے بیچوں ہے تو خدائے تعالیٰ کو تکلیف کرکے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صورت میں تشریف لانے اور قرآن اُتارنے کی کیا ضرورت جو اوامر و نواہی اور وعدوں اور وعیدوں سے بھرا ہوا ہے۔ پھر اگر ماں بہن سے لوگ نکاح کریں اور مردار وغیرہ کھایا کریں تو کون پوچھنے والا ہے۔ اسی طرح ابن سبا جو باتفاق شیعہ و سنی یہودی بے دین اور مخرب دین اسلام تھا وہی کام کیا جو پولس صاحب نے کیا تھا بلکہ غور سے دیکھا جائے تو

ابن سبا ہوشیاری میں بڑھا ہوا نظر آئیگا اسلئے کہ پولس صاحب سے باوجود سلطنت کے یہ نہو سکا کہ عیسی علیہ السلام کی زندگی میں اونکی الوہیت ذہن نشین کریں اور ابن سبا نے علی کرم اللہ وجہہ کی زندگی ہی میں یہ مسئلہ لوگوں کے ذہن نشین کر دیا جس کا اثر ابتک جاری اور ایک فرقہ اوس کا قائل ہے۔ اس تقریر سے ظاہر ہے کہ ناسخ التواریخ صفحہ (۶۱۶) کی جلد سیوم میں جو لکھا ہے (کہ علی علیہ السلام جو معجزات دکھلاتے اور غیب کی خبریں دینے لگے تو ایک جماعت آپ کی الوہیت کی قائل ہوگئی) وہ صحیح نہیں اس لئے کہ ناسخ التواریخ ہی سے ابھی معلوم ہوا کہ امیر المومنین علیہ السلام بعد قتل خوارج جب واپس تشریف لا رہے تھے اوسوقت ایک جماعت کو دیکھا کہ ماہ رمضان میں کھانے پینے میں مشغول ہیں اون سے دریافت فرمایا کہ تم لوگ مسلمان ہو یا اہل کتاب؟ پھر فرمایا کہ اگر اہل کتاب ہو تو جزیہ دیکر تکلیفات شرعیہ سے رہائی حاصل کرو یہ سنکر ابن سبا نے کہا کہ ہم اہل کتاب نہیں بلکہ آپکی الوہیت کے قائل ہیں اوسپر آپنے اونکے احراق کا حکم دیا۔ اب کہئے کہ اونکو معجزات دیکھنے کی نوبت ہی کب آئی۔ وہ تو نہ حضرت کے لشکر میں تھے نہ کبھی آپنے اونکو دیکھا تھا آپکو یہ بھی معلوم نہ تھا کہ وہ مسلمان ہیں یا یہودی یہانتک کہ اونکا دین دریافت کرنے کی ضرورت ہوئی۔ غرضکہ اس کا انکار نہیں ہو سکتا کہ ابن سبا یہودی تھا اور یہود کی مخالفت مسلمانوں کے ساتھ اور اونکا سخت دشمن اسلام ہونا قرآن شریف سے ثابت ہے جیساکہ حق تعالی فرماتا ہے ولتجدن اشد الناس عداوۃ للذین امنوا الیہود والذین اشرکوا یعنے یہود اور مشرک سب سے زیادہ مسلمانوں کے دشمن ہیں۔ وہ ابتدا سے اس تاک میں تھے کہ جس طرح نصاری کے دین کو بگاڑا مسلمانوں کے دین کو بھی بگاڑدیں اور اونمیں تفرقہ ڈالدیں۔ مگر صدیق اکبر اور عمر فاروق رضی اللہ عنہما کے زمانہ میں اونکو موقع نہ مل سکا۔ کیونکہ ان دونوں خلافتوں

میں ادنیٰ ادنیٰ امور پر سخت دار و گیر ہوا کرتی تھی دیکھئے بعضے قبائل عرب نے صرف یہ کہا تھا کہ ہم زکوٰۃ بارگاہ خلافت میں نہ بھیجکر اپنے طور پر ادا کردینگے ۔ اس پر صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے صاف حکم دیدیا کہ اون سے جہاد کیا جائے حالانکہ عمر رضی اللہ عنہ جیسے سخت گیر شخص نے کہا کہ اوائل خلافت کا زمانہ ہے تالیف قلوب سے کام لیجئے ایسے خفیف امور پر اتنی سختی مناسب نہیں مگر آپنے نہ مانا یہانتک کہ خود اپنی ذات سے مہاجرین و انصار کو لیکر جہاد کے لئے روانہ ہو گئے ۔ اور عمر رضی اللہ عنہ کی بیدار مغزی اور حفظ ما تقدم اور فتنوں کا انسداد تو اظہر من الشمس ہے ۔

غرضکہ خلافت اولیٰ اور ثانیہ کے حالات تواریخ میں دیکھے جائیں تو معلوم ہو کہ ادنیٰ ادنیٰ امور پر خاص قسم کی توجہ مبذول رہتی تھی جس سے کسی کو فتنہ انگیزی کا موقع ہی نہیں ملتا تھا ۔ اس لئے یہود کی دلی عداوت کا کوئی اثر اوس وقت ظاہر نہو سکا ۔ عثمان رضی اللہ عنہ کی خلافت میں جب مملکت اسلامیہ کے حدود وسیع ہوے اور مسلمانوں میں تمول بڑھگیا کیونکہ عثمان رضی اللہ عنہ پہلے ہی سے غنی تھے اپنی خلافت میں آپنے سب مسلمانوں کو غنی بنادیا چنانچہ مروج الذہب میں آپکی خلافت کے حال میں لکھا ہے کہ زبیر رضی اللہ عنہ کا ترکہ صرف نقد پچاس ہزار دینار یعنے اشرفی تھا اسکے سوا ہزار گھوڑے ہزار غلام ہزار لونڈیاں تھیں اسکے سوا زمین مکانات اور املاک کثرت سے تھے ایک گھر آپنے بصرہ میں ایسا وسیع بنایا تھا کہ جتنے تجار وغیرہ اطراف و جوانب سے آتے اوسی میں اترتے تھے ۔ طلحہ رضی اللہ عنہ کا ایک گھر جو کوفہ میں تھا اوسکے کرایہ کی آمدنی روزانہ ہزار اشرفی تھی اسکے سوا اور بہت سے گھر اور املاک تھے ۔ عبدالرحمن بن عوف رضی اللہ عنہ کے یہاں سو گھوڑے اور ہزار اونٹ اور دس ہزار بکریاں تھیں اور اونکے ترکہ کا ربع ثمن یعنے بتیسویں حصہ کا جو حساب کیا گیا تو چوراسی ہزار درہم ہوئے

مروج الذہب ۔ مسعودی

زید بن ثابتؓ نے اتنا سونا اور چاندی ترکہ میں چھوڑا کہ کلہاڑیوں سے توڑا جاتا تھا اور زمین وغیرہ
املاک کی قیمت لاکھ اشرفی تھی یعلے بن امیہ کا ترکہ نقد پانچ لاکھ اشرفی تھا سوائے قرضوں کے
جو لوگوں کے ذمہ تھے اور زمین وغیرہ املاک کی قیمت ایک لاکھ اشرفی تھی انتہیٰ -

لکھا ہے کہ عثمان رضی اللہ عنہ کی بخشش سے نزدیک اور دور والے برابر مستفید تھے
اور ظاہر ہے کہ تمول آدمی کو تعیش اور دنیوی کاموں میں لگا دیتا ہے اسلئے اوسوقت
حکومت میں کسی قدر ضعف آگیا چنانچہ ناسخ التواریخ وغیرہ میں لکھا ہے کہ جب علی کرم اللہ
وجہہ نے عثمان غنی رضی اللہ عنہ سے لوگوں کے خیالات ظاہر کئے کہ آپنے اپنے قرابتداروں کو
بہت آسودہ کر دیا ہے تو انھوں نے جواب میں کہا کہ معاویہ گو میرے قرابتدار ہیں مگر اونکو
میں نے مقرر نہیں کیا بلکہ عمر رضی اللہ عنہ نے اونکو مقرر کیا تھا - علی رضی اللہ عنہ نے کہا آپ
نہیں جانتے کہ معاویہ عمر رضی اللہ عنہ سے اتنا ڈرتے تھے کہ اونکا غلام یرفان بھی اون سے
نہیں ڈرتا تھا - غرضکہ وہ دار و گیر اسلامی کاموں میں جو پہلے تھی اسوقت نہ رہی اور یہود کو
اب موقع مل گیا اور اس کام کیلئے ایک کمیٹی قائم کی جس کا میر مجلس عبداللہ بن سبا تھا کیونکہ
اتنا بڑا کام جسکا بُرا اثر لاکھوں پر پڑے ممکن نہیں کہ ایک آدمی کے کہنے سے سرانجام پاسکے -

مورخین شیعہ و سنی کا اس پر اتفاق ہے کہ عبداللہ بن سبا عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے
عہد خلافت میں مسلمان ہوا جس کا مطلب ظاہر ہے کہ منافقانہ اسلام ظاہر کرکے فتنہ انگیزی
اور دین میں رخنہ اندازی شروع کی - اور ایک جماعت یہود کو اپنے جیسے مسلمان بنا کر
رخنہ اندازی کی بنیاد ڈالی - پہلے بڑے بڑے اسلامی شہروں میں دورہ لگا کر وہاں کے
حالات سے واقف ہوا اور جہاں جہاں جیسا موقع ملا حسب مناسبت تعلیم کی مثلاً کہیں
یہ بات بنائی کہ جس طرح عیسیٰ علیہ السلام پھر دنیا میں آئینگے محمد صلی اللہ علیہ وسلم بھی آئیں گے

یہ تمہید اس بات کی تھی کہ شدہ شدہ عیسی علیہ السلام کی طرح آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی خدا کا بیٹا وغیرہ قرار دے اور ابتدا ایک ایسے مسئلے کی جو ہمارے دین میں بھی مسلم ہے کہ عیسی علیہ السلام پھر نزول کرینگے اور کہیں یہ بات بتائی کہ علی رضی اللہ عنہ مرے نہیں جیسا کہ ناسخ التواریخ صفحہ (۶۱) کی جلد سوم میں لکھا ہے جس کا ترجمہ یہ ہے کہ عبداللہ بن سبا کے پاس ایک بڑی جماعت ہو گئی تھی اونکا عقیدہ تھا کہ علی رضی اللہ تعالی عنہ مرے نہیں بلکہ سیر افلاک میں مشغول ہیں چنانچہ رعد و برق اونھیں کی آواز ہے جب ابر گرجتا ہے تو یہ لوگ (السلام علیک یا امیر المومنین) کہتے ہیں انتہی۔ ابتدا میں اوسکو یہ خیال ضرور رہا تھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبت خلاف واقع اعتقادات مسلمانوں میں پیدا کر دیے جائیں مگر کسی مصلحت سے اوس پر زور نہ دیا اور اہل بیت کرام کی محبت کو اپنی کامیابی کا ذریعہ بنایا کیونکہ اوس وقت تک عموماً اہل اسلام اوسکو ضروری سمجھتے تھے۔ رہا فرقہ خوارج جو اوسے ضروری نہیں سمجھتے سو اونکا وجود علی کرم اللہ وجہہ کی خلافت میں ہوا۔

اب ہم چاہتے ہیں کہ اس مقام پر اس حصہ کو ختم کر دیں۔ اگر خدا چاہا تو آیندہ حصہ ششم میں ابن سبا کے متعلق مفصل حالات اور اوسکی کارگذاریاں اور فتنہ پردازیاں وغیرہ بیان کرینگے۔ وَمَا تَوْفِيقِي إِلَّا بِاللهِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَإِلَيْهِ أُنِيبُ وَآخِرُ دَعْوَانَا أَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ وَصَلَّى اللهُ تَعَالٰى وَسَلَّمَ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَآلِهِ وَصَحْبِهِ أَجْمَعِينَ فقط

تمت بالخیر

# اعلان

اہل اسلام کو بشارت دیجاتی ہے کہ حضرت مولانا مولوی حاجی حافظ محمد انوار اللہ صاحب قبلہ کی تصانیف جنکی اقتضائے زمانہ نہایت سخت ضرورت ہے۔ مندرجہ ذیل پتہ سے شائقین کی طلب پر روانہ کیجا سکتی ہیں۔

**انوار احمدی۔** اسمیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے فضائل اور درود شریف کے فوائد اور صحابہ کرام وغیرہم کے آداب اور چند ضروری مسائل پر نہایت محققانہ بیان کیا گیا ہے جنکی عموماً اہل اسلام کو ضرورت ہے جو اپنی خوبی و پسندیدگی کے باعث ہاتھوں ہاتھ تقسیم ہو چکی تھی اب پھر شائقین کے تقاضے پر مکرر طبع کیگئی ہے قیمت ۔ ۔ ۔ ۔ ۱۲ /

**کتاب العقل** اسمیں عقل کی حقیقت کھولدی گئی ہے کہ دینی ابواب میں کہانتک چل سکتی ہے اور حکمت قدیمہ و فلسفہ جدیدہ کا اثر جن مسائل پر پڑتا تھا اونکے جوابات عقلی نہایت محققانہ انداز سے دیئے گئے ہیں۔ قیمت کاغذ چکنا ۱۲ / کاغذ کھرا ۸ /

**افادۃ الافہام** ہر دو حصہ یہ کتاب مرزا غلام احمد صاحب قادیانی کے ازالۃ الاوہام کا جواب ہے نہایت ہی محققانہ و متین طرز سے جوابات دیئے گئے ہیں جنکے ضمن میں کئی دینی ضروری مسائل کی تحقیقات اور نیز بہت سے تاریخی حالات مندرج ہیں اس کتاب کے دیکھنے سے مذہب قادیانی کے مفاسد سے بخوبی آگاہی ہو جاتی ہے۔ کاغذ چکنا عہ کاغذ کھرا ۸ / عہ ۳

**مقاصد الاسلام** ہر چہار حصہ جنمیں اخلاق تمدن فقہ کلام فلسفۂ اسلام اور تصوف وغیرہ مضامین پر نہایت محققانہ اور دلکش طرز پر بحث کیگئی ہے۔ قیمت ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۸ / عہ

**حقیقۃ الفقہ** ہر دو حصہ اسمیں محققین و محدثین کے فرائض منصبی اونکے کارنامے اور حدیث و فقہ و اجتہاد کی ضرورت نہایت مدلل طور پر ثابت کیگئی ہے خصوصاً امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی جانفشانیاں اور فضائل جو اکابر محدثین کے اقوال سے ثابت ہیں نہایت شرح و بسط سے لکھے گئے ہیں قیمت ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۴ / عہ

**انوار الحق** مولوی حسن علی صاحب لکچرر کی تائید الحق جو مرزا صاحب قادیانی کی تائید میں لکھی گئی ہے اسکے جواب میں محققانہ رسالہ لکھا گیا ہے اسکا انداز بیان دیکھنے سے معلوم ہوگا کہ کس قدر دلچسپ ہے۔ قیمت ۔ ۔ ۶ /

## پتہ

حضرت مولانا مولوی حاجی حافظ محمد انوار اللہ صاحب قبلہ حیدرآباد دکن بازار سلیمانجاہ (انوار منزل)

**المعلن**

ابو الوفا سید ندیم اللہ حسینی بختیاری عفی عنہ (مولوی فاضل)

# العلم زین و الجهل شین

# ضمیمه مقاصد الاسلام

در مطبع مجانی واقع حیدرآباد دکن طبع شد سنه ۱۳۲۹

طبع اول ۱۰۰۰ جلد

فی مجلد ۱ر

# علوم عربیہ کی ضرورت

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الذی ارسل رسولہ بالھدیٰ و دین الحق لیظھرہ
علی الدین کلہ وکفی باللہ شھیداہ

**تمہید**

(اما بعد) اسلام کا مہرتابان جس وقت فاران کی چوٹیون سے طلوع کرنے والا اور خداشناسی کا ماہ منور جس زمانہ مین بدر بکمال بنکر چمکنے والا تھا۔ اور حضرت ختم الانبیاء (صلی اللہ علیہ وسلم) کو نبوت و رسالت کا بیش بہا خلعت تفویض ہونا تجویز پاچکا تھا اسوقت عالم کون و فساد جمیع مفاسد کا جلوہ گاہ بنا ہوا تھا۔ دنیا عجیب روحانی سکتہ کے عالم مین مبتلا تھی۔ توحید ذات وصفات باری (عز اسمہ) اور خالص خداپرستی کو تقریبًا تمام لوگ بھولے ہوے تھے۔ دنیا کے تمام حصوں مین فاسد عقیدے۔ غلط رائین اور باطل پرستیون کی اشاعت ہوچکی تھی۔ کوئی خدائے واحد کی جگہ دو مقابل وجود نور ظلمت یا یزدان اہرمن

کو قایم کرکے نیکی و بدی کے اختیارات کو اون مین تقسیم کر دیا۔ کوئی چاند۔ سورج کی
پرستش کا شیفتہ کوئی نور و ضیا پر فریفتہ ہو رہا تھا۔ کوئی آتش پرستی کا دلدادہ اور مثل
پروانہ اوس پر اپنی انمول عزیز جان کا فدا کرنا کوئی بات ہی نہ خیال کرتا تھا۔ کوئی دریا۔
جہیلون اور پتھرون کی عقیدت مین ڈوبا ہوا تھا۔ اور یقین کرتا تھا کہ میری کشتی کا
پار لگانا انہین کے ہاتھ ہے۔ کسی کی عقل پر ایسے پتھر پڑے تھے کہ انگھڑ
اور گھڑے ہوئے پتھرون کو معبود سمجھتا اور حصول تمنائے دلی کے خیال مین اون کے
آگے سر پتھرون سے دے مارتا تھا۔ کوئی نیچر (طبیعت) ہی کو خالق اشیا
سمجھتا اور خالق نیچر سے بالکل بے خبر اور منکر ہو رہا تھا۔ کوئی مادہ کو ازلی۔ ابدی
اور کائنات کی علت موجبہ جانتا اور خالق کائنات کے بذاتہ منشائے ذوات
ہونے کو کسی صورت سے نہین مانتا تھا۔ بعض قومین جو خدا پرستی کا دم بھرتی
اور اپنے کو خالص خدا کا بندہ بتاتی تھین اون کی حالت سب سے زیادہ خراب تھی۔
اسپر طرہ وہ نہایت ناشائستہ فسق و فجور۔ اخلاقی تمدنی خرابی تھی جس کے لئے
عرب مشہور تھا سچ ہے ؎ چو کفر از کعبہ برخیزد کجا ماند مسلمانی اہل عرب
ایک لٹیرے۔ چور۔ قزاق۔ خانہ بدوش اور ایسی قوم تھی کہ جس مین ذرا ذرا سی
باتون پر ہمیشہ خونریزیان ہوا کرتی تہین مثال کے طور پر صرف حرب بسوس
ہی کے واقعات و حوادث کو ملاحظہ فرمایئے جو چالیس برس تک نہایت
شد و مد سے قایم رہی جس مین ابتدا سے آخر تک ستر ہزار آدمی ہلاک
ہوئے تھے اوس کی بنیاد صرف یہی بتائی جاتی ہے کہ بسوس نامی ایک
عورت کے مہمان کی اونٹنی کسی شخص کے چراگاہ مین جو بنی بکر مین سے
تہا چلی گئی اوس نے اوس ناقہ کے تھن کاٹ ڈالے۔ اوس عورت نے
اپنے بھانجے کے پاس جو بنی تغلب مین سے تہا اس بے عزتی۔ ظلم

اور ذلت کی فریاد کی اوس نے چراگاہ والے کو مار ڈالا۔ مقتول کے بھائیون نے خونخواہی کی تیاری کی اول اول بنی بکر اور بنی تغلب مین جنگ شروع ہوا پھر رفتہ رفتہ تمام قبائل عرب مین پھیل گیا۔

اسی طرح ایک اور لڑائی جو حرب داحس کے نام سے مشہور ہے اور ۹۳ برس تک ہوتی رہی اسکا سبب بھی صرف یہی تھا کہ داحس نامی ایک گھوڑا گھوڑ دوڑ مین سب سے آگے بڑھا چلا تھا ایک شخص نے آگے بڑھکر اوسے بدکا دیا اس بات پر وہ پل پڑے کہ قبیلون کے قبیلے پامال ہوگئے۔

کینہ و قساوت قلبی کا یہہ حال تھا کہ عورتین اپنی زخمی اور مقتول دشمنون کا کلیجہ نکالکر داتون سے چباتین۔ ناک۔ کان۔ اور ہاتھ کاٹ کاٹ کر گہنون پر وتین ہار اور پہونچیون کی طرح پہنتی تہین چوری اور قزاقی مین یہانتک ناموری حاصل کی تھی کہ غیر قومون نے سارسین (محرف سارقین) کا خطاب دے رکہا تھا۔ غرض ملک عرب خون خرابے قتل اولاد۔ چوری۔ لوٹ۔ کینہ۔ قساوت۔ حرامکاری بے شرمی۔ شراب خواری۔ قمار بازی۔ جہالت وضلالت وغیرہا جمیع افعال ذمیمہ اور اخلاق ناشایستہ کا مرکز بنگیا تھا۔ یہہ وہ اسباب تھے کہ جنکا بالطبع یہہ اقتضا تھا کہ پردۂ غیب سے ایک ہاتھ ربانی قوت و قدرت کے ساتھہ پیدا ہو اور ان بدخیالیون اور گمراہیون پر جنہون نے ایمان و اخلاق کی گردنون پر چھری پھیر رکھی تھی جھاڑو پھیر دے۔ پس ایسے اسباب کی موجودگی پر یہہ کیونکر ممکن تھا کہ خدا کی رحمت کو جنبش و حرکت ہوتی اور وہ اپنے درماندہ اور ناچار بندون کو جہالت وضلالت کے تیرہ و تار بیابان مین آوارہ و سرگردان رہنے دیتا اور ہلاکت سے نہ بچاتا۔ پس جسطرح ظلمت بالطبع نور کو اپنے طرف کھینچ لیتی ہے اسی طرح

انسان کی اس درماندہ اور قابل رحم حالت نے خدا کی رحمت کو اپنی جانب کھینچ لیا۔ اور زمانہ کی رفتار کے مطابق وہ عظیم القدر رات آن پہونچی جسکی صبح کو مخلوق پرستی کی تاریکی کا خاتمہ اور اوس آفتاب جہان تاب کا طلوع مقدر تھا جس کا نام توحید ہے۔ خدا کے فرشتے (جبرئیل علیہ السلام) نے اوس کے پاک رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کو جو رات کے سناٹے اور صبح کی خوش آیند خاموشی مین یکہ وتنہا۔ کوہ حرا کی چوٹیون پر اوس بیچون وبیچگون کی ذات کے تصور مین آنکھین بند کئے لیٹے ہوے تھے نہایت محبت آمیز خطاب کے ساتھ پکارا کے یاایھا المدثر قم فانذر و ربک فکبر و ثیابک فطھر والرجز فاھجر ولا تمنن تستکثر ولربک فاصبر یعنے اے کپڑے مین لپیٹ کے پڑنے والے اٹھو۔ اور اپنی گمراہ قوم کو مخلوق پرستی اور بداعمالی کے نتائج سے جو اس دنیا سے گذرنے کے بعد پیش آنے والے ہین ڈراؤ۔ بت پرستون کے مقابلے مین جو اپنے ناچیز بتون کی بڑائی اور تعریف کرتے ہین اپنے خدائے قادر مطلق کی عظمت وبزرگی ظاہر کرو۔ پاکی اور پاکدامنی کو لازم سمجھو شرک وبت پرستی کی نجاست وناپاکی سے اپنے کو بچاؤ اور اس سب سے بڑی نیکوئی (یعنے گمراہی وضلالت سے چھڑانے نجات ابدی۔ حیات سرمدی کی سیدھی راہ دکھانے) کا احسان لوگون پر مت رکھو تاکہ ہمارا لطف واحسان تم پر اور زیادہ ہو اور اس مشکل کام مین جو تکلیفین اور اذیتین تمکو پہونچین خالص اپنے خدا کے لئے برداشت کرو)

پس اس ندائے غیبی وصدائے قلبی کے سنتی ہی وہ ذات مقدس جنکی مبارک شان مین لولاک لما خلقت الافلاک وارد ہے۔ اور جو مصلح بنی آدم جنکے وجود باجود سے تمام عالم کی ہدایت وابستہ تھی پہاڑ سے اتر کر اپنی خفتہ

بخت قوم کی پاس تشریف فرما ہوکر جہالت وضلالت کی گہری نیند سے جگانا
شروع کیا بمقتضائے فطرت انسانی کے مطابق کچھہ تو اشارہ پاتے ہی فوراً
جاگ اوٹھے اور کچھہ ذرا دیر کے بعد چونکے اور کچھہ جھنجوڑنے اور ہلانیکے
بعد بیدار ہوے اور کچھہ خواب غفلت مین ایسے ڈوبے کہ اپنے آرام مین
خلل انداز سمجھکر اون کے دشمن جانی بن گئے اور بیہودہ بک بک ۔ جھک
جھک سے اوس نور خدا کو خاموش کرنا چاہا مگر اوس مجسم رحمت کے صبر و
استقلال اور حلم و شفقت کا کیا کہنا کہ اون بے انتہا تکلیفون ۔ اذیتون کی ۔
دجو خود اونہین لوگون کے ہاتھون سے پہونچتی تہین جنکی دائمی بھلائی اوسکو
منظور تھی) کبھی کچھہ شکایت نکی بلکہ ستم کے بدلے کرم جفا کے بدلے (اللھم
اھد قومی) جیسے شفقت آمیز الفاظ مین دعا کی ۔ اور خدا پر توکل کرکے شب و روز
اون کی نصیحت و ہدایت مین مصروف رہا ۔ یہانتک کہ اوس کی زبان پاک کے
الہی تاثیرون ۔ ربانی برکتون نے یہہ حیرت انگیز نتیجہ پیدا کیا کہ صرف تئیس سال کے
محدود اور قلیل عرصہ مین باوجود ہزار ہا موانع لکہو کا عوارض اور صدہا مصائب کے
وہی عرب جو باطل پرستی بدکاری ۔ بداخلاقی اور طرح طرح کی گہٹا ٹوپ تاریکی
مین صدیون سے ادہر اودہر ٹہوکر کہاتا پہرتا تہا بقول اے "وقل جاء الحق وزہق
الباطل ان الباطل کان زھوقا" خالص ایمان باللہ اور مکارم اخلاق کی
چکا چوند روشنی سے منور ہوگیا دین کی تکمیل مین کوئی دقیقہ باقی نرہا اور آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم نے بہی خدمت رسالت و نبوت کو کما حقہ پوری پوری
طرح سے ادا کردیے فی الواقع آپ نے جس کامل و اکمل طور پر جناب احدیت
کے صفات جلال و کمال کو بیان فرمایا ہے وہ ہمارے احاطہ اور ادراک
و قوائے عقلی سے باہر ہے بیشک اوسکا ادراک و انکشاف عقل

انسانی پر بغیر وحی الہی کے ناممکن تہا ہم کو خوب معلوم ہے کہ کسی بڑے سے بڑے حکیم کی حکمت فاضل سے فاضل فلاسفر کی فلسفہ یا نبی و رسول اسکا ادراک و انکشاف ایسی صحیح اور کامل طور پر نہین کر سکتے۔ بے شبہ یہہ حضرت ختمیت مآب (جان و دلم فدائے نامش باد) ہی کا حصہ تہا اور اونہین کی ذات مبارکت پر ختم ہوگیا اور یہی معنی آنحضرت کے خاتم الانبیاء اور افضل الرسل ہونیکے ہین۔ اور نعمائے روحانی جو خداوند تعالی نے وقتاً فوقتاً موافق عقل و تمیز۔ حالت و حیثیت بنی آدم انبیاء اور مرسلین علیہم السلام کے ذریعہ سے اون کو مرحمت فرمائین اسلام اون مین آخرترین اور افضل ترین نعمت ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وسیلہ سے انسان کو عطا ہوی اور خدائے عزاسمہ کا انبیا علیہم السلام کے بہیجنے سے جو مقصود تہا وہ پورا ہوگیا۔ کما قال اللہ تعالی "الیوم اکملت لکم دینکم واتممت علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دینا" (یعنے آج کے دن مین نے تمہارے لئے تمہارا دین مکمل کر دیا اور تمکو اپنی نعمت پوری دے چکا اور مین تمہارے لئے دین اسلام ہی کو پسند کرتا ہون) چونکہ نبوت و رسالت کی راہ آیندہ کیلئے بالکل مسدود کر دی گئی تھی کما قال اللہ تعالی "ما کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النبین" تو آپ نے اس برحق سچے اور خدائی دین کے حفاظت و اشاعت کی باگ علمائے دین متین اور فضلائے شرع مبین (شکر اللہ سعیہم) کے مبارک ہاتہون مین سونپ دی جیساکہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مروی ہے "قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم العلماء مصابیح الارض وخلفاء الانبیاء ورثتی وورثۃ الانبیاء" (یعنے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ علما زمین کے چراغ انبیاء کے خلیفہ میرے اور انبیاء کے وارث ہین)

کیونکہ انبیاء مال وزر نہیں چھوڑ گئے جو کوئی اوس کا وارث ہوتا جیسا کہ حضرت ابو الدرداء رضی اللہ عنہ سے مروی ہے " قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان العلماء ورثۃ الانبیاء وان الانبیاء لم یورثوا دینارا ولا درہما وانما ورثوا العلم فمن اخذہ اخذ بحظ وافر " پھر علوم دینیہ کی طرف قوم کو راغب کرنیکی غرض سے خداوند تعالی سے وہ وہ وعدے لئے جس سے سلیم طبیعتوں کی کاہلی اور ملال رفع ہوکر مدارج عالیہ کے تحصیل کی رغبت پیدا ہو جاتی ہے۔ یہہ تو ظاہر ہے کہ ہر دین چند مخصوص مسائل۔ احکام اور عقائد کا نام ہے اگر دین کے وہ خصوصیات و عقائد جو اوس کے امتیاز کے باعث ہیں کسی شخص میں نہ پائے جائیں تو وہ شخص اوس کے افراد سے محسوب نہوگا۔ اسی طرح اس ملت بیضاء محمدیہ او شریعت غراء نبویہ (یعنے دین اسلام) کے بھی خاص خاص خصوصیات و عقائد ہیں جنکی حفاظت و اشاعت محض علماہی کے نفوس قدسیہ سے وابستہ ہے خدا نخواستہ دنیا سے علماء دین کا وجود مفقود ہو جائے تو پھر دین اسلام کا نام لیوا عنقا صفت ہو جائے گا اس لئے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ " موت العالم ثلمۃ فی الاسلام " یعنے عالم کی موت اسلام میں رخنہ ہے ظاہر ہے کہ جبتک اوس عالم کا کوئی جانشین نہو اس رخنہ کا انسداد محال ہے تقریر بالا سے ثابت ہے کہ دین کی حفاظت و اشاعت علوم دینیہ کی ترویج و حمایت پر موقوف ہے اور دینی علوم کی ترقی کا بڑا وسیلہ شرعی اصول کا ابقاء اور علوم دینیہ کی تعلیم ہے چونکہ ہمارے تمام اصول شرعیہ اور علوم دینیہ مقدس عربی زبان میں نازل ہوئے ہیں جسکا لازمی نتیجہ یہہ نکلا کہ ہر مسلمان جس میں کچھہ بھی حمیت اسلام ہو اوس پر واجب ہے کہ علوم عربیہ کی حفاظت و اشاعت کی طرف توجہ کرے۔ چنانچہ احکم الحاکمین رب العزت عزشانہٗ

کا ارشاد ہے "فلولا نفر من کل فرقة منهم طائفة لیتفقهوا فی الدین و
لینذروا قومهم اذا رجعوا الیهم لعلهم یحذرون"
زمانۂ سابق اور حال کو صرف سرسری نظر سے دیکھا جائے تو معلوم ہو سکتا ہے کہ
اوس زمانہ مین جبکہ اسلام کا آفتاب عروج و کمال کے نصف النہار پر تابان تھا ایک
عالم کے جانشین اوس کے صدہا شاگرد ہوا کرتے تھے زمانۂ موجودہ مین لاکھون
ہزارون نہین تو صدہا علماء کے ایک دو سے زیادہ جانشین نہین ہوتے آج کل
مسلمانون کی علمی دنیا مین جو افسردگی چھائی ہوئی ہے اوس پر لحاظ کر کے بہ مشکل
یہہ باور آ سکتا ہے کہ کبھی ہم مین بھی ایسے لوگ تھے جو علوم دینیہ کی دھن مین بر
اعظم دریا اور سمندر کا طے کرنا ایک بات سمجھتے تھے جو ایک کتاب کی خاطر صدہا
میل پا پیادہ جاتے تھے۔ اگر اون کے دلون مین وہ جوش مذہب۔ دماغون مین وہ دینی
ولولہ نہ ہوتا تو ہم تک اس مقدس دین کے اصول و علوم کا پہونچنا محض ایک خیالی
بات اور امر محال تصور کیا جاتا محدثین کے حالات پڑھنے سے رحلت خود
ایک مقدس لفظ معلوم دیتا اور طلب علم کے ذوق مین سفر کرنا علمائے سلف کا لازمہ
دخاصہ نظر آتا ہے ایک حدیث کی خاطر کوسون اور منزلون کا سفر اختیار کرنا بھی ان کے
یہان کوئی بات ہی نہ تھی انہون نے اپنی برگزیدہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اس
ارشاد (اطلبوا العلم ولو بالصین یعنے علم کی جستجو کئے جاؤ اگرچہ وہ چین مین
ہو) کی کامل طور پر تعمیل کی یہہ حضرات رات دن صرف اس خیال مین مصروف تھا
اور جیسا کہ حضرت انس رضی اللہ تعالے عنہ سے مروی ہے "قال رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم نضر اللہ عبد اسمع مقالتی فوعاها وحفظها
ثم اداها الی من لم یسمعها فرب حامل فقه غیر فقیه ورب حامل
فقه الی من هو افقه منه" یعنے فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے خداوند تعالے

اوس بندے کو سر سبز رکھے جس نے میرے اقوال سنے اور یاد رکھکر اون لوگون کو پہونچایا جنہون نے سنا نہین کیونکہ بہت سے روایت کرنے والے سمجھدار نہین ہوتے اور بعض سمجھدار تو ہوتے ہین مگر جنکو وہ پہونچاتے ہین اون مین ایسے بھی لوگ ہونگے جو اون سے زاید سمجھدار اور افقہ ہون۔ انتہی اونھین ہمیشہ اس فرض منصبی سے سبکدوش ہونے کی فکر دنیاوی اور تمام ضرورتون سے زیادہ بیچین کی ہوی تھی ہر چند اس تیرہ سو سے کچھ زیادہ عرصہ مین ہر ملک و قوم کے حالات مین بڑے بڑے انقلاب واقع ہوے ملاحدہ اور زنادقہ نے بہت کچھ کوششین کین کہ کسی طرح دین مین خلل واقع ہو اور یہ دین محفوظ نرہے گو زمانہ کی کایا پلٹ نے مسلمانون کے احوال مین بھی تغیر پیدا کیا مگر بفضلہ تعالے علماء کی بے انتہا جان توڑ کوششون نے ان کے زہریلے خیالات کے آثار کو ہمیشہ منثورا بنا دیا۔ اون کے گرد و غبار تک کو بھی اسلام کے روے رخشان پر نہ آنے دیا۔ انھین جو لوگ اپنی تصدیق کے پکے تھے باوجود ہزارہا دھمکیون اور توہین و تذلیل کے ان حضرات نے اپنے استقلال کو نہ چھوڑا اور جسطرح امم سابقہ کے علماء زمانہ کا ساتھ دیکر دین مین تحریفین کرتے تھے جسکی خبر خداوند تعالی نے اپنے پاک قرآن مجید مین دی ہے فویل للذین یکتبون الکتاب بایدیھم ثم یقولون ھذا من عند اللہ لیشتروا بہ ثمنا قلیلا۔ اسکے برخلاف اسکے ان حضرات نے اوسکا خیال تک آنے نہ دیا اور جس طرح اس زمانہ کے بعض اہل علم طمع دنیوی یا توہین و تذلیل کے خیال سے معنوی تحریفین کر کے قوم مین رسوخ حاصل کرنا چاہتے ہین انہون نے اس کے برخلاف قصدًا اسیوجہ سے فقر و فاقہ اختیار کیا کہ طمع دنیوی یا خیال توہین کسی ناشایستہ حرکت کا باعث نہو جاے ہزارون مصائب سیکڑون موانع اور لاکھون عوارض کے باوجود بھی یہ بزرگان دین

حصول علوم دینیہ مین ساعی رہے چنانچہ حضرت امام مالک سعید ابن المسیب تابعی سے روایت فرماتے ہین کہ مین ایک حدیث کی خاطر راتون ودنون پاپیادہ چلا ہون۔ امام دارمی رح نے طلب حدیث مین حرمین شریفین۔ خراسان۔ عراق۔ شام۔ اور مصر کا سفر اختیار کیا۔ امام بخاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حالات مین ذکر کرتے ہین کہ آپ سالہا سال تک غریب الوطن رہے اتفاقاً ایک بار آپ سخت علیل ہوے طبیب بلایا گیا اور آپ معالجہ کیلئے پیش ہوے جب قارورہ دکھلایا گیا تو طبیب نے کہا کہ مرض تو اور کچھ معلوم نہین دیتا مگر بے سالن کے غذا استعمال کرنیکی وجہ سے طبیعت اوس کو قبول نہین کرتی اسوجہ سے یہہ بیماری لاحق ہوی ہے آپ نے اوس کی تصدیق کی اور فرمایا کہ فی الحقیقت چالیس سال سے مین نے کبھی سالن نہین کھایا طبیب نے سالن کھانیکی ضرورت بتلائی آپ نے قبول نہ کیا اور انکار کرتے رہے اس لئے کہ آپ کو نفس پروری منظور نہ تھی جس سے کاہلی اور بلادت پیدا ہوتی ہے آخر طبیب اور مشائخ علم کے اصرار پر بہ مجبوری شکر سے روٹی کھانے پر راضی ہوے۔

ایسے اور صدہا واقعات ہین جن سے ثابت ہوتا ہے کہ ان حضرات کرام نے اپنے رسول کی اطاعت اور لذائذ اخروی کے شوق مین لذائذ دینوی اور خواہشات نفسانی کی کچھہ پرواہ نہ کی۔ چونکہ زمانہ کی روش کسی خاص اصول کی پابند نہین۔ جن اسلامی علوم کے مبارک مبادی کو ہمارے معزز اسلاف نے اپنی جانفشانیون سے ترقی عروج کے درجہ پر پہونچایا تہا وہ اون کی ترقی وعروج کے مبارک زمانہ تک نہایت قابل قدر رہے اور عزت کی نگاہون سے دیکھے گئے اب بقول کسی ؎

| | |
|---|---|
| خزان رسید وگلستان بآن جمال نماند | سماع بلبل شوریدہ رفت وحال نماند |
| نشان لالہ این باغ از کہ می پرسی | برو کہ آنچہ تو دیدی بجز خیال نماند |

وہ علوم جو کل اہل اسلام کے مایہ فخر و ناز ہین اب نہایت حقارت آمیز نگاہون سے
دیکھے جاتے ہین اور ایسی کس مپرسی حالت مین ہین کہ اگر ہم اون کی نسبت یہ گمان
لم یکن ہو گئے کہدین تو بیجا نہوگا حالانکہ مسلمانون کو ہر زمانہ مین اون علوم اور علماء
کی سخت ضرورت ہے جیسا کہ اس حدیث شریف سے واضح ہے قال
النبی صلی اللہ علیہ وسلم ان مثل العلماء کمثل النجوم فی السماء
یھتدی بھا فی ظلمات البر والبحر فاذا انطمست النجوم اوشک ان یضل
الھداۃ یعنے علماء کی مثال ایسی ہے جیسے آسمان مین ستارے کہ اگر ستارے
نہون تو جو لوگ راہ پر ہین وہ بھی گمراہ ہوجائینگے انتہی۔ اس کی وجہ ظاہر ہے کہ
علماء ہی کے انفاس قدسیہ کی برکت ہے کہ ہر وقت جو شبہات اور وساوس شیاطین
الجن والانس مسلمانون کے دلون مین ڈالتے رہتے ہین وہ دفع ہوجاتے ہین اگر
ان حضرات کا وجود بافیض نصیب نہو تو اس تاریکی کے زمانہ مین بہت سارے گمراہ
ہوجائین چونکہ دین کی حفاظت کا مدار انہی حضرات سے متعلق ہے اسلئے اون کی
کارگذاری کی حق تعالی کے نزدیک یہ قدر ہے کہ اون کے کتاب کی سیاہی
شہدا کے خون کے ساتھ تلے گی جیسے حدیث شریف مین وارد ہے
قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم یوزن یوم القیامۃ مداد العلماء ودم الشہداء
یعنے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین کہ علماء نے جس سیاہی سے لکھا
ہے وہ اور شہیدون کا خون قیامت کے روز تولا جائیگا اوس وقت ان کی سیاہی
کا وزن ہی غالب ہوگا انتہے۔ کیون نہو مجاہدون نے جو ملک اپنی جانبازی اور
زور بازو سے خون بہا بہا کر فتح کیا تھا اونکی بدولت وہان اسلام پہونچا مگر اوس کا وہان
ہمیشہ کیلئے باقی رہنا علماء ہی کی کوششون۔ جانفشانیون اور زور قلم سے وابستہ ہے
یہی وجہ ہے کہ طالب علوم دینیہ مجاہد فی سبیل اللہ سے بھی افضل ہے جیسا

قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم طالب العلم افضل من المجاہد فی سبیل اللہ "

ایک اور حدیث مین وارد ہے " قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم العلم افضل عند اللہ من الصلوٰۃ والصیام والحج والجہاد فی سبیل اللہ " یعنی خدا تعالیٰ کے نزدیک علم نماز روزہ حج اور جہاد فی سبیل اللہ سے بہتر ہے انتہی اسکی وجہ دوسری حدیث شریف سے معلوم ہوتی ہے " قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم العلم حیوٰۃ الاسلام وعماد الدین " یعنی علم اسلام کی حیاۃ و دین کا ستون ہے انتہی. ظاہر ہے کہ جس چیز سے اسلام کی حیات اور بقا متعلق ہے اوس سے عبادت کیونکر افضل ہو سکتی ہے کیونکہ کل عبادتون کا مدار اسلام پر ہے اور اسلام کا مدار علم پر ان تمام احادیث شریفہ سے ظاہر ہے کہ خداوند عز اسمہ اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک علوم دینیہ اور ان کے طلب کرنیوالے اور علمائے کرام کا کیسا مرتبہ اور کسقدر رفعت و عظمت ہے اس کے برخلاف آج کل جدہر دیکھو ہر طرف سے علماء پر ناحق اعتراضون کی بوچھار ہے جس کے جی مین جو آتا ہے کہہ بیٹھتا ہے کوئی کہتا ہے کہ قوم کو انہی لوگون نے تباہ کیا اسلئے کہ اون کے فوائد کے مسائل (مثلاً سود خواری کی حلت - عورتون کو اجنبی مردون کے ساتھہ میل جول کی اجازت وغیرہ امور) اون کو یہہ لوگ نہین بتلاتے حالانکہ دنیوی ترقی اور آسایش ان امور سے متعلق ہے کوئی کہتا ہے کہ عربی خصوصًا دینی علوم پڑہا کر یہہ لوگ مسلمانون کو بے وقوف اور مفلس بناتے ہین. پھر اونکے القاب ایسے ایسے تراشے جاتے ہین (مثلاً قل اعوذی - کٹ ملاّ - ملانے مسجد کے بورے بدنے سمیٹ نے والے اولڈ فیشن وغیرہ) جن کے سننے سے غیرت دار آدمی کبہی مولویت کا نام بہی نلے سکے چنانچہ اسیوجہ سے بعضون کو داڑہی قصر کرنے ترکی ٹوپی بلکہ کوٹ پتلون پہننے کی سخت ضرورت ہوتی ہے

تاکہ لوگ مُلّا نہ سمجھہ لیں حالانکہ خدائے لایزال و لم یزل ارشاد فرماتا ہے ۔ وھل یستوی الذین یعلمون والذین لایعلمون ۔ (وانکے لایستوون) یعنے کہا وہ لوگ جو عالم ہیں اور وہ لوگ جو جاہل ہیں برابر ہوسکتے ہیں ہرگز نہیں ۔ ان ہی کے اکثر مولوی تو چند فقروں سے اتنے گہبرائے کہ وضع ہی بدل ڈالے ۔ ان حضرات کو دیکہئے جو قوم کے پیشوا ہو گذرے ہیں ۔ اونہوں نے کیسی کیسی ذلتیں اٹہائیں ۔ سختیاں جہیلے ۔ ادنی ادنی بات پر قید کئے گئے اور اون کو سر بازار کوڑے لگائے جاتے رہے ۔ یہانتک کو قتل کی بہی نوبت پہونچی مگر واہ رے استقلال کہ ان تمام مصائب کی کچھہ بہی پرواہ نہیں ۔ مصرع ۔ آفرین باد برین ہمت مردانہ تو ۔ جنکی ہزارہا نظیرین کتب تواریخ میں موجود ہین ۔ باوجود اسکے اون حضرات نے نہ کبھی وضع بدلی نہ مولویت کو چھپایا بلکہ عام مجلسوں میں علی الاعلان احادیث نبویہ کو پکار کر کہدیتے خواہ قوم اوس کو اپنے حق میں مضر سمجہے یا مفید خیال کرے بیشک ایسے ہی حضرات کی شان مبارک میں ولایخافون لومة لائم وارد ہے جنکو جنت اور نعیم ابدی کی خوشخبری دی گئی ہے اور جسطرح ہو سکتا شہر بشہر ان کی اشاعت کرتے اسکا باعث صرف یہی تہا کہ یہہ حضرات اشاعت دین میں جو مصائب پیش آتے اون کو سرمایہ عزت اخروی سمجہتے تھے ۔ اون کو اپنے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی ہر امر میں پیش نظر رہتی تھی وہ جانتے تھے کہ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو بڑی بڑی مصیبتیں جہیلنی پڑی ہین جنکے خیال سے اون کی وہ مصیبتیں راحت سے مبدل ہوجاتیں ۔ پس اہل اسلام پر واجب ہے کہ تیرہ سو سال سے کروڑہا مسلمان جسطرح اپنے دین کی حفاظت کرتے چلے آئے ہیں اوسیطرح یہہ حضرات بہی اوس کے حفاظت کی طرف اپنی توجہ مبذول فرماوین ۔ "وما علی الرسول الا البلاغ" یہہ امر مسلم الثبوت ہے کہ علم کی فضیلت کا بجز جاہل کے کوئی اور شخص انکار نہیں سکتا ۔

پس بمصداق "الانسان عدو ما جهل" وہی شخص علم کے مدارج و مناقب سے منکر ہوگا جو علم سے محروم ہے۔

ابن المعتز نے منشور الحکم مین لکھا ہے کہ عالم جاہل کو بخوبی پہچانتا ہے کہ وہ کس حیثیت اور رتبہ کا آدمی ہے کیونکہ اس کی عمر کا ایک حصہ جہالت کی تباہیون اور سیاہ کاریون مین گذر چکا ہے اور اس تاریکی کے زمانہ مین وہ ہزارون آفتون کا ہدف رہ چکا ہے اس کے برخلاف جاہل عالم کے مراتب کو ہرگز نہین پاسکتا کیونکہ اسپر کوئی ایسا زمانہ نہین گذرا جس مین وہ علم کے مراتب اور اوس کے فوائد پر غور کرسکتا اور علم کی وقعت اوس کے جان گزین ہوسکتی۔

کتاب ادب الدین والدنیا مین لکھا ہے کہ بزرجمہر سے کسی نے پوچھا علم افضل ہے یا مال؟ انھون نے کہا کہ "علم" پھر اوس شخص نے اعتراض کیطور پر کہا ہم عالمون کو دیکھتے ہین کہ وہ مالدارون کے دروازون پر سر لگائے پڑے ہین مگر ہم نے کسی غنی کو نہین دیکھا جو کسی عالم کے آگے ہاتھہ دراز کیا ہو؟ اس کے جواب مین انھون نے کہا چونکہ علماء مال کی منفعت سے واقف و عالم ہین۔ اور مالدار لوگ علم کی فضیلت سے نابلد اس لئے اسطرح وقوع مین آتا ہے۔ غرض جسقدر علم کی ضرورت اور فضیلت ثابت کیجائے تھوڑی اور جسقدر بیان ہوا ہے وہ مشتے نمونہ از خروارے ظاہر کیا جائے خداوند تعالی علم الدین کو ہر مکلف پر فرض کیا جیسا کہ حدیث شریف مین وارد ہے "طلب العلم فریضۃ علی کل مسلم و مسلمۃ" جس سے ظاہر ہے کہ علم ایک دینی حق ہے اس مین دنیا سے کوئی تعلق نہین یہہ بات اور ہے کہ اوس کے ضمن مین دنیا بھی حاصل ہوجائے جیسا کہ تجربہ سے ظاہر ہے مگر یہہ نہین ہوسکتا کہ علم صرف دنیا کی غرض سے حاصل کیا جائے۔ اور اوس پہ اون فضائل کی توقع کیجائے جن کا وعدہ دیا گیا ہے آجکل دنیا کچھ ایسی وقعت کی

نظرون سے دیکھی جا رہی ہے کہ خلقت و پیدائش کی غرض و غایت لوگ محض دنیا ہی کو سمجھے ہوے ہین برخلاف اسکے حدیث صحیح مین وارد ہے کہ ''الدنیا مزرعة الآخرة'' یعنے دنیا آخرت کی کہیتی ہے۔ چنانچہ اسی مضمون کو صائب یون ادا کرتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| ہیچ کارے گرچہ صائب بے تامل خوب نیست | بے تامل آستین افشاندن از دنیا خوش است |

جس سے ظاہر ہے کہ دنیا کے حصول کی غرض آخرت ہونی چاہئے اسکے برعکس آجکل امور خیر و آخرت ہی کو دنیا طلبی کا ذریعہ بنایا جا رہا ہے جس کا نتیجہ ہے کہ ان لوگون کے دلون مین عموماً یہہ خیالات پیدا ہوگئے ہین کہ علوم اخروی و دینوی تنزل کا باعث ہین لیکن بنظر انصاف تاریخی صفحات دیکھے جائین تو ظاہر ہو سکتا ہے کہ آدمی علوم عربیہ پڑہنے کے بعد بھی دنیاوی ترقی کر سکتا ہے یا نہین جہانتک ہمارے معلومات ہین ہم کو ان سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ ہر زمانے مین علماء نے بڑی بڑی ترقیان کین۔ بلکہ اگر کلیہ نہین تو اکثر یہ ضرور کہہ سکتے ہین کہ جب کسی نے ابتدائے ترقی کے زینہ پر قدم رکہا وہ شخص عالم تہا گو بوجہ اشغال دنیاوی اوسکا نام طبقات علماء مین نہ لکہا گیا ہو کیونکہ علوم عربیہ مین بعض وہ علوم ہین جو صرف قوت فکریہ کو بڑہاتے ہین اور ہر قسم کے صحیح مطالب اور عمدہ نتائج نکالنے مین مدد دیتے ہین بعض دائرہ خیال کو وسیع کرتے ہین اور عموماً ترتیب تعلیم اور انتخاب کتب درسیہ مین یہہ لحاظ ضرور رکہا جاتا ہے کہ نصاب مین وہ کتابین ضرور داخل کیجائین جنسے قوت فہم بتدریج ترقی پذیر ہو قت لپنہ اور نکتہ رس ہو جائے یہہ امر محتاج دلیل نہین کہ جب کئی سال تک ذہن سے وہ کام لیا جائے جس سے روز بروز اوس کی قوت بڑہے اور صفائی پیدا ہو تو وہ کس اعلیٰ درجہ کی قوت پر ہوگا پہر کیا باوجود اس مشاقی کے کسی کام مین رکے گا ہرگز نہین بلکہ بذریعہ ان قواعد کے جنکا مشق ایک مدت تک کیا ہے اپنے مقاصد مین کامیاب ہی ہوگا

سمجھا ہے اور ہے کہ قسمت و مقدر یاری نہین اس مین تو وہ لوگ بھی برابر ہین جنھون نے
عمر بھر دوسرے فنون و ذرائع دنیوی حاصل کئے مگر قوت لا یموت کے محتاج ہین
جنکے صدہا نظائر صفحۂ عالم پر موجود ہین لیکن باین ہمہ عالم اورون سے بڑھا ہوا ہی
ہوتا دیکھ لیجئے جب کسی اجنبی ملک سے کوئی عالم آجاتا ہے تو لوگ بعجب مدارج
اسکی تعظیم و توقیر کرتے ہین نہ اسکو اسباب کے حاصل کرنے مین مال کی
ضرورت ہے نہ شان و شوکت کی غرض عالم خاص فقر و فاقہ ہی مین کیون نہ مبتلا ہو
ضرور کسی ایک قوم کا سردار اور اون مین معزز بنا رہیگا۔ اور اسکو وہ وجاہت حاصل
ہوگی جو دوسرون کو نصیب نہین ہو سکتی ظاہر ہے کہ یہہ وجاہت اگر ترقی دنیا کا
مقصود اصلی نہین تو اسکے رکن اعظم ہونے مین بھی کلام نہین بلکہ اگر غور سے
دیکھا جائے تو ظاہر ہو سکتا ہے کہ مالی ترقی سے بھی صرف وجاہت ہی مقصود
ہوتی ہے پھر جب عالم کو وہ وجاہت حاصل ہو کہ مالدار لوگ بھی اسکی دست بوسی کو
اپنا فخر سمجھین تو اس سے زیادہ دنیوی ترقی کیا ہو سکتی ہے پھر جب اسکو باوجود
دنیوی وجاہت کے دینی وجاہت بھی حاصل ہو تو دنیا اور دین مین اس سے زیادہ
فایز المرام کون ہو سکتا ہے ابن خلکان وغیرہ نے اپنے تاریخون مین ذکر کیا ہے
کہ ایک مرتبہ خلیفہ ہارون الرشید کا لشکر شہر رقہ مین خیمہ زن تھا اتفاقاً اس موقعہ پر حضرت
عبد اللہ بن مبارک کا گذر شہر مذکور مین ہوا انکے استقبال کیلئے لوگون کا وہ ہجوم تھا
کہ مارے غبار کے افق پر غبار چھا گیا اور کشمکش مین آدمیون کی جوتیان پارہ پارہ ہو گئین غرض
حرم سرائے خلافت کے برج سے خلیفہ کی ایک کنیز نے جو یہہ ہنگامہ دیکھا
تو حیرت زدہ ہو کر پوچھنے لگی کہ کیا ماجرا ہے کسی نے کہدیا خراسان کے عالم
حضرت عبد اللہ ابن مبارک امیر المومنین فی الحدیث اس شہر مین تشریف فرما ہوے
ہین انکے لینے کیلئے لوگون کا یہہ ہجوم ہے شوخ مزاج کنیز نے بیساختہ پکار کر

